# وہ اپنی غیرمسلم والدہ کوکس طرح بتائے کہ اس کا خاوند دوسری شادی کرنے والا ہے

# كيف تخبر والدتها غير المسلمة أن زوجها على وشك أن يتزوج بامرأة أخرى

[ urdu - اردو - أردو ]


شيخ محمد صالح المنجد



ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ
تنسیق: اسلام ہا ؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب
تنسيق: موقع islamhouse

2013 - 1434

IslamHouse.com

## وہ اپنی غیرمسلم والدہ کوکس طرح بتائے کہ اس کا خاوند دوسری شادی کرنے والا ہے

وہ کونسا بہتراورافضل طریقہ ہے کہ میں اپنی غیرمسلم والدہ جوکہ اسلام پربڑی شدت سے تنقید کرتی ہے کوبتا سکوں کہ میرا خاوند دوسری شادی کرنے والا ہے ؟

---

الحمد للہ

اس میں کوئ حرج نہیں کہ آپ بات چیت کے دوران اپنی والدہ کویہ بتائیں کہ میراخاونددوسری شادی کرنے کا سوچ رہا ہے ، اورآپ ماں کے سامنے اس کا سبب بھی رکھیں اگرخاوند کےپاس کوئ قوی سبب ہے تواس کا بھی ذکرکریں مثلا آپ کی اولاد نہیں ، یا یہ کہ اسے ایک بیوی کافی نہیں اس کے علاوہ کوئ اورسبب وغیرہ ۔

یہ سب کچھ تمہیدا ذکرکریں لیکن اسے معاملہ کی خبر نہ دیں تا کہ آپ دونوں کے درمیان مشکلات کے دروازے نہ کھل جائیں جس کی کوئ ضرورت نہیں ، اوراگرآپ کی والدہ مستقبل میں کسی طریقے سے آگاہ ہوجاتی ہے توآپ کے لیے ممکن ہے کہ آپ اسے یہ بتائیں کہ اسلام ایک عدل وانصاف کا دین ہے جوکہ کسی بھی صورت میں کسی پرجوروظلم سے راضی نہیں ، اورایک سے زیادہ شادی کرنے میں بہت عظیم مصلحتیں پائ جاتی ہیں جوجدت کا دعوی کرنے والی حکومتیں لانے سے قاصر ہیں ( آپ سوال نمبر ١٢٥٢٨ کا بھی ملاحظہ کریں ) ۔

اگر وہ ابتدائ طورپرمطمئن نہیں ہوتیں تووقت اورایام و سالوں کے گزرنے کے ساتھ ساتھ مطمئن ہوجائے گی ، لیکن آپ یہ کوشش کریں کہ ماں کے سامنے اس معاملہ کا انکار نہ کریں اورزیادہ شکایات نہ لگائیں اس لیے کہ ایسا کرنے سے وہ دین اسلام پرتنقید کرے گی ، بلکہ آپ اپنے خاوند کے ساتھ حسن سلوک اوراچھے طریقے سے زندگی گزاریں اورقبول رضامندی کا مظاہرہ کریں ۔
واللہ اعلم .